دہن یار کے اوصاف رقم کرتے ہین — ہمکو دیکھو کہ تمنا سے عدم کرتے ہین
مجھکو کیا غم کہ وہ اور و نپہ کرم کرتے ہین — لطف کرتے نہین در پردہ ستم کرتی ہین
کیون نہ پہنچاؤن مین قاصد کیسی مرگ نصیب — کہ سنا ہی سر قاصد کو قلم کرتے ہین
کوئی مومن ہو جو دیندار تو آجائے کہ ہم — قصد طوفِ حرم بیت صنم کرتے ہین
جاے فرحت ہی کہ ہو وہ بھی عزادار و نہین — ایسے مرنے پہ جو نادان ہین وہ غم کرتی ہین
ہای افسوس مؤثر ہون عدو کی حق مین — وہ دعائین کہ شب ہجر مین ہم کرتی ہین

رتبہ پاتے ہین وہ معصوم ملائک سی سوا
شہ رشید دو جہان جسپہ کرم کرتی ہین — ن ۲ شہ سعید

پردہ نشین جو تو ہی تو خلوت گزین ہون مین — پیر و ہون تیرا دیکھ لے تجھسی قرین ہون مین
اک آہ پر شرر سے پہونکون مین جہان کو — شعلہ کی طرح آگ ہون خاکی نہین ہون مین
سرمہ کی طرح آنکھون مین رکھو مجھے عزیز — کسکی گلی کا دوستو خاک زمین ہون مین
ہوتا نہین ہی اصل سی سایہ کہین جدا — ہر لحظہ اوسکے ساتھ ہون ہمدم کہین نہین ہون مین
قدسی فلک سی آتے ہین پابوس کی لئے — کسکے گلی کا دوستو فرش زمین ہون مین
جلوہ کسیکا دل مین ہمیشہ ہی جلوہ گر — گو جسم عنصری ہے پہ عرش برین ہون مین

فرقت سی شہ رشید کی معصوم ہر نفس — ن ۲ شہ سعید
مغموم ہون حزین ہون اندوہگین ہون مین

کبھی وہ حسن کی اپنے اثر کو دیکھتے ہین — کبھی وہ دلکو مرے اور جگر کو دیکھتی ہین
فروغ مہر قیامت کو کیا ہوا یا رب — کہ سب وہان مرے داغ جگر کو دیکھتی ہین
یہ مثل کودک مکتب ہی حال وقت وداع — کہ رو دیتے ہین ہم جس بشر کو دیکھتی ہین

سنے مجھے تو طعنہ غیرت پر آپ کہتی کیون  —  نگاہ قہر و غضب سی قمر کو دیکھتے ہین
شب وصال مین اے دل یہ کیا کیا آغاز  —  نگاہ یاس سے وہ کیون سحر کو دیکھتی ہین
اوٹھا کر آئینہ دیکھا جو اپنا حسن و جمال  —  تو کچہ سمجہہ کے وہ میری نظر کو دیکھتی ہین
ہمارا اور عدو کا ہی امتحان ٹھیرا  —  الٰہی خیر کہ اب وہ کدہر کو دیکھتی ہین
کسیکے آنے سے اوسکا بڑہا ہی کیا رتبہ  —  کہ آسمان سی ملک میری گہر کو دیکھتی ہین

ہزارون ہوتے ہین **معصوم** اک نظر مین فنا
ر ۲۰ سعید حق  —  **رشید** حق مرے مرشد جدہر کو دیکھتی ہین

یارب بسوے وادی یثرب سفر کرون  —  خاک در رسول کو کحل البصر کرون
گر کچہ ہجوم شوق مین مین گریہ سر کرون  —  عالم کو آہ و نالہ سے زیر و زبر کرون
دل میرا اشتیاق مدینہ سی ہی تپان  —  کیون کر زمین ہند مین حضرت بسر کرون
ہوجاے رشک ماہ مرا جسم عنصری  —  دل مین خیال روی منور اگر کرون
پہنچاے گر شمیم مزار رسول کی  —  جان کو نیاز لطف نسیم سحر کرون
حضرت خدا کے واسطے ابتو بلایئے  —  کبتک غم فراق مین شام و سحر کرون
ہوجاے گر قبول تو ہی فخر دوجہان  —  جان کو مین نذر حضرت خیر البشر کرون
حضرت غم فراق سی تاب و توان نہین  —  کیونکر بیان شدت درد جگر کرون
اپنے ہی در کا کیجئے حضرت گدا مجھے  —  کبتک مین آہ و نالہ یہان در بدر کرون
یارب ہو اب مراد مرے دل کی یہ حصول  —  ہر وقت سوی گنبد اخضر نظر کرون

ر ۴۰ سعید حق  —  حضرت **رشید** حق کی توسل سے مدعا
**معصوم** عرض حضرت خیر البشر کرون

فغان و آہ کا اُسکو اثر ہووے تو مین جانون — اثر کیسا ذرا دل کو خبر ہووے تو مین جانون

ترے عارض کے آگی کچھ نہین ہی مہر کا رتبہ — مقابل روے تابان کی قمر ہووے تو مین جانون

اگر رویا تو کیا رویا کہ روتے ہین سبھی عاشق — ترذ ہر اشک مین لخت جگر ہووے تو مین جانون

یقین کسکو محبت کا تری الفت ہی یا تو نکی — مرا بازو ترا بالین سر ہووے تو مین جانون

کمر مضبوط باندہی قتل پر میرے بہت چاہا — یقین آتا ہی کب مجکو کمر ہووے تو مین جانون

قیامت آگئی اور حشر بھی برپا ہوا لیکن — شب ہجرانکی ای ہمدم سحر ہووے تو مین جانون

بہت دنیا مین کامل ہو گئے معصوم اور ہونگے
رشید حق سا اب کوئی بشر ہووے تو مین جانون — ن۲ سعید حق

چشم میری پر آب ہی تجھہ بن — دل و سینہ کباب ہی تجھہ بن

دل کو ہر دم عذاب ہی تجھہ بن — جان کو اضطراب ہی تجھہ بن

زلف اپنی ذرا دکھا دے مجھے — دلکو اب پیچ و تاب ہی تجھہ بن

تیری فرقت مین دل ہوا پر خون — خون دل اب شراب ہی تجھہ بن

ایک نالہ سی ہلگیا عالم — دیکھہ کیا اضطراب ہی تجھہ بن

صدمے دوریکی کیا کہون انجان — غم الم بیحساب ہی تجھہ بن

اب تو مرنا ہی مجھکو عین ثواب — اور جینا عذاب ہی تجھہ بن

تو جو آئے تو مین رہون زندہ — زندگی سے جواب ہی تجھہ بن

اک غزل اب نئی سنا معصوم
لطف محفل خراب ہے تجھہ بن

جسم میرا حباب ہی تجھہ بن — زندگی اب سراب ہی تجھہ بن

جلگیا ہون مین آتشِ غم سے — دل ہی یہ یا کباب ہی تجھ بن

مین ہوا ایک وہ ہوا عاشق — غیر مین آب و تاب ہی تجھ بن

میرے گھر کا چراغ اک تو ہی — میرا خانہ خراب ہے تجھ بن

ساتھ تیرے مزا جوانی کا — رشکِ پیری شباب ہی تجھ بن

کوئی دلمین نہین سوا تیرے — ساری دنیا خراب ہی تجھ بن

آ کبھی تو مزار پر میرے — کیسی مٹی خراب ہی تجھ بن

سعید حق ۳۰

کیا کہی ای شہیدِ حق معصوم — جو اوسے اضطراب ہی تجھ بن

کبتک رکھیگا رخ کو تو اپنے نقاب مین — صدہا شگاف ڈال مہ و آفتاب مین

صد حیف و مرحبا ہی مقدر کو جذب کو — آئے ہمارے گھر مین ولیکن عتاب مین

زندہ تہا اس امید پہ مژدہ ہو مرگ کو — رخ پر نقاب ڈال وہ آئی ہین خواب مین

اِک وہ کہ وصلِ غیر سے دائم ہین شاد شاد — اِک مین گزرتی ہی مری ہر دم عذاب مین

اوسکی لگاوٹین ہین قیامت کی چارہ جو — راحت ہے وصل مین مجھی حسرت عذاب مین

نامہ کے پرزہ پرزہ ہین قاصد کے بند بند — افسوس کیا لکھا تہا اوسی اضطراب مین

بہتر ہی سنگدل کہ تو دشنہ ہی بیحد ہے — کیون مشورہ طلب ہے عدو سے جواب مین

ہی کون رشکِ مہر لبِ بام صبحدم — نکلا ہی مہر کیون یہ حجاب سحاب مین

آہستہ کر خرام تو ای شہسوارِ حسن — زیرِ قدم ہی جان ہماری رکاب مین

افغان و آہ و نالہ کیا شب کو بار بار — کروٹ بھی لی نہ اوسنی ہمارے جواب مین

دل کو پکڑ کے رہگیا ناصح تو اُسکو دیکھہ — گستاخ ہو گیا تہا ہمارے جناب مین

واعظ مری شراب کو کہتا ہی کیون حرام | جلوہ ہی روی یار کا جام شراب مین
اب تو فقط نظارہ پہ قانع نہین ہون مین | تسکین تشنگی نہین آب سراب مین
ممکن ہے سامنا ترے رخ کا وہ کر سکین | تابش کہان ہی اتنی مہ و آفتاب مین
تابش سے تیرے حسن کے تسکین ہو گئی | دیکھے ہزار جلوہ وہین ہم نہی نقاب مین
شاید کہ زلف یار کو دشمن نے چھو لیا | شب بھر رہا ہون ہائے مین کس پیچ و تاب مین

کیا مدح شہ رشید[1] کی معصوم مین کرون (ن۲ شہ سعید)
اونکا تو غلغلہ ہے سبھی شیخ و شاب مین

ان آنکھو نمین کس ناز سے وہ آ گئین آنکھین | کونین کے نظارہ سے گھبرا گئین آنکھین
او دیکھ سید خضر کا جو شمسہ نظر آیا | خورشید جہانتاب کی تھرا گئین آنکھین
کن آنکھون کو دیکھا کہ سماتا نہین کوئی | حورین بھی مجھے سیکڑون دکھلا گئین آنکھین
کس ناز سے کہتی ہین وہ آنکھونکو دکھا کر | آنکھونکو مری دیکھ کے اترا گئین آنکھین
کیا نور تجلی ہی تری آنکھون مین آ ہا | افلاک پر انوار کی شرما گئین آنکھین
ذرہ سے بھی کمتر ہی میری آنکھو نمین خورشید | وہ مہر نبوت مجھے دکھلا گئین آنکھین
جب نور ہویت کی تجلی نظر آئی | کیا کہئی کہ معراج مین کیا پا گئین آنکھین

ہم جلوہ دکھاتے ہین تجھے دیکھ لی معصوم
کیون شوق مین دیدار کے پتھرا گئین آنکھین

دل وہ نہین زبان وہ نہین وہ جگر نہین۔ | جسمین کہ ذکر حضرت خیر البشر نہین
جلوہ کسیکا دیکھا ہی ایسا کہ محو ہون | کیا راز دل کہون مجھے اپنی خبر نہین
جسکے ضیاء حسن سے روشن جہان ہی | ذرہ ہین اوسکی کوچہ کے شمس و قمر نہین

ناصح دکھاتے درد محبت کا کچھ اثر — آئے ہوا ایسے وقت کہ وہ فتنہ گر نہین
رہتا ہون جسکے یاد مین ہر وقت مضطرب — افسوس میرے حال کی اُسکو خبر نہین
پردہ مین مجکو کہتے ہین تو دیکھ بار بار — یارب نہین دیکھون کیسی کہ تاب نظر نہین
کہتا ہی مجکو لطف سے اکثر وہ دلربا — کیا دل مین تیری حسن مرا جلوہ گر نہین
چوٹ سکے ہزار بار وہ کل شب کو خواب مین — کہتے ہین پھر بھی آہ مین تیری اثر نہین
اورون کو خم پہ خم تو پلاتا ہی ساقیا — چلو ادھر نہین کوئی چھینٹا ادھر نہین
اپنا ہی تو عدو ہی جہان مین جو غور کر — تجھسے ترا زیادہ کوئی پردہ در نہین
تسکین اپنی رونے سے ہوتی نہین ہی اب — افسوس میرے پاس کوئی نوحہ گر نہین
دیکھون کیسکا جلوۂ دیدار کس طرح — وہ دل نہین وہ آنکھ نہین وہ نظر نہین
اصلِ شہود و جلوۂ مشہود ایک ہے — سالک تجھی کمال کی ابتک خبر نہین

معصوم کو بلاتے مدینہ مین ہین رسول
مشہور ہی جہان مین یہ کسکو خبر نہین

## ردیف واو

اثر سے دل کی حیرت ہی جہان کو — کہ لایا گھر پہ نا مہربان کو
فدا کر دیگا ناصح اپنے جان کو — جو دیکھے گا ہمارے دلستان کو
تجھے آئینے مطلب وصل مین کیا — اجل سمجھا مین تیرے امتحان کو
برا کہتا ہی منہ کی کھائے گا تو — سمجھتا کیا ہی ناصح میری جان کو
کیا ہی بیخودی نے راز افشا — دیا ہتا مینے دھوکا پاسبان کو
الٰہی کیا ہوا گردش نہین ہی — شبِ وصلِ عدو کیون آسمان کو

رشید[2] حق تو ہین معصوم ہمدم	سعید حق[2]
عبث کہوتا ہی فرقت مین تو جان کو

مجہسے دمِ وداع جو پیمان بستہ ہو	ایسا تو ہو کہ رنگ عدو کا شکستہ ہو
پڑجای سنگ صبر مرا اوسکی جان پر	جام امید غیر کا یارب شکستہ ہو
کیونکر نہ زخمِ دل مری سینہ سی ہون نمود	ہو غیر پاس ہاتہہ مین پہولون کا دستہ ہو
کچہ بہی ہوا نہ وصل مین مجہسے بجز دعا	یارب شبِ فراق کا دروازہ بستہ ہو
بن جائین کاش نالی مری حصن کوہی یا	آمد شدِ رقیب کا دروازہ بستہ ہو

معصوم شہ رشید[2] کی خدمتمین راتدن	نسخہ[2] سعید
رہتا ہی پہر فراق مین کیون دل شکستہ ہو

ہوسے خلوت گزین دلمین تو آنکہون سے نہان کیون ہو
مرے دلمین قلق کیون ہو مرے لب پر فغان کیون ہو
ہوسے جب جانِ جان میر تو پہر مجہسے نہان کیون ہو
کیا پردہ ہی گر مجہسی مرے دلمین عیان کیون ہو
وہ ہون پردہ نشین ایسے کہ ہون ایک اور عالم مین
ہوا نابود مین بہی تو الٰہی پہر جہان کیون ہو
عوض جان کے تمہین پایا نہ پوچہو پہر کہ کیا پایا
یہ سودا مفت ہاتہہ آیا ہمین رنج زیان کیون ہو
تکلف برطرف کہتا ہون مین بہی اک سخن سنئے
کہ مین وہ ہی تو ہون مجہپر کہو اب مہربان کیون ہو

جفائیں ہو گئیں جب روح افزا ایک مدت سے
تمہیں خوف جفا سے گردش نہ آسمان کیون ہو

تمہارے عشق نے مجھکو جہاں سے گم کیا صاحب
ہوے اپنے نہ جب تم ہی تو پھر میرا نشان کیون ہو

جہان سے تمکو الفت اور مجھے سخت نفرت ہی
تو پھر ہر وقت کہئی تو مجھی سے بدگمان کیون ہو

نہ چھیڑن مین تو جان دیدون کہ ہی اور یہی سرگوشی
غضب ہی پھر کہ کہتے ہو کہ تم گرم فغان کیون ہو

ہوئی تاثیر الفت کی تو بزم خاص مین کہدین
سر میدان اسی کا خاص دائم امتحان کیون ہو

سزا الفت کی پائی خوب اے دل اب وہ کہتے ہین
نہ جس کو تاب دشمن ہو وہ میرا رازدان کیون ہو

ہوے ہین خاک سے پیدا اسیمین سبکو جانا ہے
ظہور حسن خود آرائی مہ طلعتان کیون ہو

چمن سارا ہوا برباد خوبی اپنے طالع کی
نہ بلبل ہے نہ قمری ہی ہمارا آشیان کیون ہو

رشید[۲] دو جہان معصوم کو دیتے ہین اب تسکین | سعید[۲] دو جہان
بلائین گے مدینہ مین تمہین نالہ کنان کیون ہو

اگر بھولے سے بھی دیکھا ترے فرقتین گلشن کو

جلایا آتش گل سے نے مری جان کو مرے تن کو

ہجومِ شوق دیدن آفرین تجھکو کہ بے منت

بنایا گلشن نرگس ہمارے تو نے مدفن کو

وہ رشک گل چمن آرا چھٹا ہتا اوسی ہر چند

برنگ خار مینے بھی نہ چھوڑا اوسکی دامن کو

نہ صورت ہی رسائی کی نہ کوئی شکل نظارہ

مگر احسان ہی اوسکا رکھوں آنکھوں نہین روزن کو

نہین رہنے بجز بخیہ کیے ہمدم گریبان کو

خدا نابود کردے اب جہانسی جنس سوزن کو

خدا سمجھیگا ہاتھو نسے ستاتے ہین یہ کس کسکو

کبھی پھاڑا گریبان کو کبھی اوس گل کے دامن کو

سعیدؒ حق — نظر ڈالی تھے کیسے ای رشید حق سوی معصوم

بنایا رشک مہر و ماہ جو اوسکی دلکی روزن کو

اوس کی فرقت مین مجکو رونے دو — درد دل کا ذرا تو کھونے دو

منع ناصح کرو نہ تم مجھکو — عشق جانان مین جان کھونے دو

کوچہ اوسکا ہی مزرع دلہا — دانۂ دلکو اسمین بونے دو

دست قاتل سی ہو نہین خون آلود — میرے لاشہ کا خون نہ دھونے دو

اُلفت اُسکی ہی جان سی بہتر — جان دو کم اوسے نہ ہونے دو

حشر برپا کرو نہ مرقد پر — اب تو عاشق کو اپنے سونے دو

گرم آتش ہی دلمین فرقت کی　　سرد اشکون سے اوسکو ہونے دو
جب رشید جہان سے گئے معصوم　　مجکو رونے دو جان کہونے دو　　سعید جہان ۲۰

کبھی آرام بھی ہوگا مرے قاتل مجکو　　چین لینے نہین دیتا ہی مرا دل مجکو
ہاتون ہاتون اسی لیتا یہ طرحدار چلا　　بیگنہ کرکے گیا ہی ابھی بسمل مجکو
تیر مژگان نے کیا ہی مجہے مدت سے شہید　　میٹھی نظرون سے نہ کر اور بھی گھائل مجکو
کیون خفا ہوتا ہی آئے ہی کہ مین ہون ناچار　　کھینچ لاتا ہی ترے کوچہ مین یہ دل مجکو
تیز خنجر سے نہ کر قتل کہ آخر دم ہے　　کچہ تو تسکین دم قتل ہو قاتل مجکو
ابتو نظارہ رہا کرتا ہی بے پردہ مدام　　شکر دربان کہ سمجھتا ہی وہ سائل مجکو
گرچہ وہ حسن کو اپنے ہی سمجھتا یکتا　　عشق مین آپ کہا کرتا ہی کامل مجکو
ہاتہہ پورا تو لگا دے کہ مین ہون جانتنگ　　کیون چلا چھوڑ کے بسمل مری قاتل مجکو
تیری زلفونکو یہ کھلوائیگا بیشک اے شوخ　　دہونڈہنے پر جو کبھی آئے مرا دل مجکو
جلوۂ حسن ترا کب وہ چھپائے سے چھپے　　مثل آئینہ ہوا پردہ حائل مجکو
ناز و انداز پہ مدت سے ہوا تھا مفتون　　تیرے غمزون نے کیا اور بھی مائل مجکو
دونون کاکل کا مین عاشق ہون سزاوار سزا　　باندہو زلفون سے کرو بند سلاسل مجکو

بسعید دو جہان ۲۰
فیض صحبت سے رشید دو جہان کے معصوم
کتنے اسرار طریقت ہوئے حاصل مجکو

## ردیف ہا

میرے افغان پر اثر کو دیکہہ　　یعنے اپنے دل و جگر کو دیکہہ

پانی پانی سحاب ہوتے ہین        میرے طوفان چشم تر کو دیکھ
سینہ داغون سی رشک گلشن ہی        عندلیب آ مرے جگر کو دیکھ
وصل مین دونون کو کیا مضطر        بوالہوس آہ کے اثر کو دیکھ
آیا وان سے مگر پریشان ہے        کیون نہ مضطر ہون نامہ بر کو دیکھ
دل پکڑ کر تو رہ گیا ناصح        میرے اوس شوخ فتنہ گر کو دیکھ
پارہ پارہ ہوا جگر اور دل        تیر مژگان رخنہ گر کو دیکھ
صبح میری تھی وصل مین قاتل        سینہ شق ہو گیا سحر کو دیکھ

اے رشید[2] جہان براے خدا        [2] سعید جہان
حال معصوم خستہ تر کو دیکھ

آنکھون مین لگا ہی در پر نور کا سرمہ        لائی ہو مرے واسطی کیون طور کا سرمہ
کیا کہئی کہ معراج مین کیا دیکھا تہا اوسنے        مازاغ تھا جس دیدۂ پر نور کا سرمہ
در پردہ دکھاتے ہین مجھی حسن کا عالم        آنکھون مین لگا دیتے ہین وہ دور کا سرمہ
مین مست نہ کیون ہون کہ ملا کرو ہی آنکھین        بہر دیتے ہین خود نرگس مخمور کا سرمہ
توحید کی دریا سے نکالون ابھی موتی        ملجائے جو خاکستر منصور کا سرمہ
سرمہ ہی مری آنکھو مین دیدار کا کس کے        واعظ مین بھلا دیکھونگا اب حور کا سرمہ
سرمہ ہی مری آنکھون مین آ خاک احد کا        ہرگز نہ لگاؤن گا سر طور کا سرمہ

معصوم کی آنکھون مین رشید[2] دوجہان آپ        [2] سعید دوجہان
بہر دیتجئے خاک در پر نور کا سرمہ

حبیب خدا ہین نگار مدینہ        ہی جنت سی بڑھکر بہار مدینہ

مری آگی کرتی ہو کیون مدح جنت — مین ہون جان و دل سی نثار مدینہ
یہی آرزو ہی مری دل کی ہر دم — الٰہی تو کر دے غبار مدینہ
مین شوق زیارت مین مضطر ہون یا رب — دکھا دے تو جلدی مزار مدینہ
یہ عاشق تمہارا تڑپتا ہی ہر دم — بلا لو اسے شہریار مدینہ
شب و روز رہتی ہین نور خدا سے — منور صغار و کبار مدینہ
یہی آرزو ہی کہ ہو جاؤن مین بھی — غبار رہ شہسوار مدینہ
وہان رہنی والونکو امن و امان ہے — ملائک ہین صد ہا حصار مدینہ
ہی صید افگنی تیر مژگان سی جائز — حرم مین ہوا ہون شکار مدینہ
مجھی لوگ کہتی ہین محشر مین سارے — کہ دیکھو یہ ہی یادگار مدینہ
زہی فخر و عزت خوشا بخت و طالع — کہ ہون نقش پای نگار مدینہ
نہ دنیا سی مطلب نہ کچھ آخرت سے — مین ہون بندۂ تاجدار مدینہ
وہ شاہو برتر ہی دونو جہانین — جو دل سی ہوا خاکسار مدینہ
دکھاؤنگا رتبہ مین پیر و جوان کو — اگر ہو گیا ہمکنار مدینہ
زمین و فلک پر یہی غلغلہ ہے — بلاتے ہین اسکو نگار مدینہ

حبیب خدا ہے یہی عرض معصوم
کہ ہو جاؤن مین بھی نثار مدینہ

سے نور خدا جلوۂ زیبای مدینہ — وسے شمع قدم حسن تجلاے مدینہ
رہتی ہی مرے دلمین تمنای مدینہ — دکھلای خدا ہر وقت وہ والاے مدینہ
ہر دم ہی مری دلمین تجلای مدینہ — مر جاؤن اگر آنکھ سی چھپ جاے مدینہ

قطعہ

اے طالب دیدار تجلاے مدینہ — معصوم دکھاتا ہے تماشاے مدینہ
تو آکے جو دیکھیے گا تو ہو جائیگی تصدیق — گر ہے تجھے اخلاص و تولاے مدینہ
یہ آنکھ مری روزن شباک نبی ہے — یہ دل ہے مرا روضہ والاے مدینہ
کیونکر ہوں نہ بیتاب دل و دیدہ کہ برسوں — دیکھا کیے ہر وقت تجلاے مدینہ
کیا وصف بیاں کیجیے تجلی کا وہاں کے — جب عرش ہو ہمسر و ہمتاے مدینہ
للہ مجھے جانے دو مضطر ہوں میں بیتاب — میں عاشق احمد ہوں میں شیداے مدینہ
میں جاؤنگا میں جاؤنگا روکو نہ عزیزو — رکتا ہے کہیں عاشق مولاے مدینہ
کس عجز سے کہتا ہوں کہ یارب مجھے دکھلا — وہ قبۂ اخضر وہ تجلاے مدینہ
جبریل نے موسیٰ سے کہا غور سے دیکھو — یہ وادی ایمن ہے کہ صحراے مدینہ
کیا حال کہوں اپنی میں بیتابی دلکا — شیدای مدینہ ہوں میں شیداے مدینہ
اوس روضۂ اقدس کو کہو رشک جناں ہے — ہے عرش برین گنبد خضراے مدینہ
گر آے نظر دور سے قربان ہوں میں اوسپر — ہے روح فزا گنبد خضراے مدینہ
جب جنت فردوس ہو وہ روضۂ اقدس — کیوں غیرت علمان ہوں سقاے مدینہ
دیدار نبی سے انہیں ہو جائیگی تسکین — موسیٰ سے کہو دیکھیں تجلاے مدینہ
ہر آن مجھے کہتے ملائک ہیں فلک سے — شیدای مدینہ ہے یہ شیداے مدینہ
مجنوں ہوں میں اوس حسن کا دیوانہ و مفتوں — دکھلاے خدا جلوۂ لیلاے مدینہ
اک قُم سے جلا دیتے ہیں وہ سیکڑوں مُردے — خدام در پاک مسیحاے مدینہ
ہر وقت تڑپتا ہوں غم ہجر سے یارو — ہر لحظہ زباں پر ہے مرے ہاے مدینہ
بیچین ہوں بیچین ہوں اب بخشئے تسکین — بلوائیے بلوائیے مولاے مدینہ

ہر چند گنہگار ہون عاصی ہون خطا وار    پر عفو کی امید ہی مولا سے مدینہ

کب صدمہ ہجر انسی مین چھوٹونگا عزیزو    کب خالق اکبر مجھے دکھلاے مدینہ

۲۰ سعید دوجہان

معصوم کو بلوا کے رشید[۲] دوجہان آپ

دکھلائیے وہ حسن دل آرا سے مدینہ

## ردیف یا

لیتے ہین لب زخم تری تیر کے بوسے    ناوک کے مین لیتا ہون جگر چیر کے بوسے

کچھ زخم گلو نے بھی مگر ذائقہ پایا    لیتا ہی دم ذبح جو شمشیر کے بوسے

چھاتا ہی کلیجے کو مرے تیر مژہ نے    لون آنکھو سے مین گر لین اس تیر کے بوسے

لکھی جو پری رو کے لب لعل کی تعریف    لیتا ہی قلم نے لیے تحریر کے بوسے

شانہ نے کیا رشک سے صد چاک مرا دل    لیتا ہی جو وہ زلف گرہ گیر کے بوسے

اللہ ری نزاکت کہ وہ بیہوش ہین اب تک    مینے جو لیے خواب مین تصویر کے بوسے

لکھدیتا اگر وصل مقدر مین وہ میرے    لیتا مین ید کاتب تقدیر کے بوسے

۲۰ سعید دوجہان

لادے کوئی تحریر رشید[۲] دوجہان کی

معصوم مین لون آپکی تحریر کے بوسے

یہہ جسپر مہر کا سبکو گمان ہے    مرے مہ کے کف پا کا نشان ہی

غم فرقت مین جسکے دل طپان ہے    خدا جانے وہ ہرجائی کہان ہے

رخ جانان ہی رشک مہر تابان    کہ جسکے جلوہ سے روشن جہان ہے

کہان مجھسے ہی غائب میرا دلبر    ہمیشہ دل مین میرے وہ نہان ہے

ہمارے ماہ کا نامِ مبارک | برای عاشقان تعویذ جان ہے
کرون در پر مین اوسکے جبہہ سائی | بتا ہمدم کہ گھر اوسکا کہان ہے

سعید حق
رشید حق تجھے کہتے ہین معصوم
ترا محبوب تجھپر مہربان ہے

## قطعہ

کہا اک روز مینے آج معصوم | فراست کا تمہارے امتحان ہے
جواب اس مسئلہ کا دیجے شافی | وہ کون ایسا ہی جو جانِ جہان ہے
یہہ کسکے عشق کا چرچا ہی سب مین | چمن مین کیون یہ شور بلبلان ہے
یہ نرگس تاکتی ہے کسکو ہردم | گریبان گل کا کیون مثل کتان ہے
یہ کسکا داغ ہے لالہ کے دلمین | ہمیشہ کس کی سوسن مدح خوان ہے
مہ و خور پہرتے ہین کسکی طلب مین | بلا گردان یہ کسکا آسمان ہے
یہ شمع بزم کیون جلتی ہے تا صبح | یہ کیون پروانہ ہرشب جانفشان ہے
یہ کیون ماہی کو بیتابی ہے ہردم | یہ کیون دریا ہمیشہ پر فغان ہے
رہا کرتا ہے گریان ابر تر کیون | یہ آتش سنگ مین کیسی نہان ہے
یہ سودا سبکے سر مین کیون سمایا | یہ کسکے حسن کا عاشق جہان ہے
یہ کسکا عشق ہے ساری ہر اک مین | یہ کون ایسا حسینِ دلستان ہے
کہا اوسنے کہ وہ ہین شاہِ خوبان | فدا اون پر ہماری روح و جان ہے
یہ سودا سب کے سر مین ہی اونہین کا | اونھین کے واسطے کون و مکان ہے
وہی ہین پیشوا سے ہر دو عالم | ثنا اونکی تو جان عاشقان ہے

وہ ہین برج عرب کے ماہِ کامل — منور اونکے جلوہ سے جہان ہے
ہی بہتر عرش سے مرقد اونہین کا — مکان اوس شاہ کا رشکِ جنان ہے
شفیعِ روزِ محشر ہین اونہین کے — کرم پر اعتمادِ عاصیان ہے
محمدؐ مصطفےٰ ہے نام اون کا — محب اون کا خدائے انس و جان ہے
ہی منہہ کس کا کرے تعریف اونکی — کہ خود اللہ جنکا مدح خوان ہے

کرے معصوم کیونکر اون کی توصیف
زبانِ نطق اس جا بے زبان ہے

دل ہمارا شعلہ ہے انوار سے — ایک سرِّ حق کی یہ اسرار سے
اے طبیبو کیون ہو تم ناچار سے — درد کی پوچھو دوا بیمار سے
مرگیا مین ہی فقط کیا سیکڑون — مرگئے سر پھوڑ کر دیوار سے
کھو دئے ہجران نے سب ہوش و حواس — کہدیا احوالِ دل اغیار سے
ناتوان ہون اک اشارہ ہی بہت — قتل کیون کرتے ہو تم تلوار سے
محفلِ دلدار مین جو کچھ ہوا — راز پوچھو محرمِ اسرار سے
جستجو سے دلمین جان کھوتا ہی کیون — حال اوسکا پوچھ لے دلدار سے

شہ سعید[۲] — سر اوٹھاؤ دیکھو آئے شہ رشید[۲]
بیٹھے ہو معصوم کیون ناچار سے

یہ جلوہ کسکا جھلک رہا ہی یہ کون بیٹھا حجاب مین ہے
یہ مہر تابان سحاب مین ہے کہ روے مہر و نقاب مین ہے
جو سوز و حرقت ہی دل مین میرے کہان وہ سوزش کباب مین ہے

ہین جیسی مخمور اُسکی آنکھین کہان وہ مستی شراب مین ہے
ہی جیسا نازک ہمارا دلبر کہان نزاکت وہ یاسمن مین

جو بوی خوش ہی عرق مین اوسکی کہان وہ خوشبو گلاب مین ہے
تو آیا ہی تمین آج قاصد سنا دی جلدی پیام اوسکا

کہ جان میری تو مضطرب ہی درنگ کیسی جواب مین ہے
وہ گرچہ ظاہر پہ ستم ہی مگر بہ باطن پہ کرم ہے

کہ ظلم کرتا ہی جاگتے مین، پہ لطف و انعام خواب مین ہے
جو آہ و نالہ مین کچہ اثر ہو تو دل مین اوسکی ذرا تو گھر ہو

نہ جہوٹے وعدون کی کچہ ہے گنتی نہ عشق اپنا حساب مین ہے

سعید عالم ن۲۰

نظر تمہاری رشید عالم تھی مثل اعجاز بہر معصوم
کیا تصرف یہ دلمین کیسا کہ ذوق تقوی شباب مین ہے

بعد مدت صبا تو آئی ہے — میرے گل کی خبر بھی لائی ہی
بوی زلف ای صبا تو لائی ہی — کوی جانان سے شاید آئی ہی
ہم نہ دیکھینگے غیر کی صورت — یہ قسم تیرے سر کی کھائی ہی
کوی جانان مین جاتی ہین ہم بھی — آج پہر قسمت آزمائی ہے
جو اسیر کمند گیسو ہے — تا ابد کب اوسے رہائی ہی
قرب معنی ہی اسقدر مجکو — اوسکی میری کہان جدائی ہی

سعید جہان ن۲۱

ای رشید جہان بلا لیجے
سخت معصوم پر جدائی ہے

جلوہ گر اوس کی جو صورت ہو گئی　　آئینہ کو کیسی حیرت ہو گئی
اوس کی تو رفتار ہے محشر نما　　عاشقوں پر اک قیامت ہو گئی
مہربانی غیر پر کرنے لگے　　میرے مرنے سے ندامت ہو گئی

کیسے دلکو میرے ہو معصوم چین
جب رشیدِ حق کی رحلت ہو گئی

سعید حق

دردِ ہجران سے الٰہی مر چلے　　وصل کا ارمان ہم لیکر چلے
کیا قیامت میری دلبر کر چلے　　اوسکو کس پر چھوڑ کر دلبر چلے
جلوۂ مقصود کب آیا نظر　　جستجو مین ہم تو ادھکے مر چلے
جان و دل سے آپ پر سب ہین فدا　　ہان صفِ عشاق پر خنجر چلے
حسب خواہش دیجئے ہر ایک کو　　گل چلے پتھر چلے ساغر چلے
دولتِ دیدار کب حاصل ہوی　　ہم تو آنکھو سے بھی اوسکے گھر چلے
عیش تمکو ہو مبارک ہم تو اب　　بادِلِ مغموم اپنے گھر چلے
مژدہ دیتے ہین ملائک نزع مین　　خوش رہو یثرب مین تم خوشتر چلے
اک نگاہِ ناز کیجے خلق پر　　کیا مزہ ہو جو چھری گھر گھر چلے
اس فقیرِ خستہ دل کی ہے امید　　تیرے قدمو سے لگا یہ سر چلے
چشمِ رحمت غیر پر کب تک رہی　　میرے دلبر کبتلک خنجر چلے
نجم طالع ہو گیا ادن کا بلند　　جو کہ سوے گنبد اخضر چلے

حکمِ حضرت ہو گیا معصوم کو
اب وہ سوی روضۂ انور چلے

لذتِ دنیا سے فانی اور ہے — عیشِ ملک جاودانی اور ہے

دیکھہ دلمین ایک عالم اور ہے — اوسکے رازون کی کہانی اور ہے

تیرا مطلب قتل سے سمجھا مین خوب — تو نے قاتل دلمین ٹھانی اور ہے

قتل سے ڈرتے کہان ہین جانثاران — عاشقونکی زندگانی اور ہے

سارے امراض جہان ہین اور شئے — پر یہ دردِ خستہ جانی اور ہے

میری صحت سے طبیبو ہاتھہ دہو — داروی درد نہانی اور ہے

خط کو دیکہہ مسکرایا نامہ بر — اوسکو کہنا کچہ زبانی اور ہے

صبر کر اے دل ذرا سا اور بھی — چند دن کی زندگانی اور ہے

پھولتے ہو اپنے نالون پر عبث — بلبلو آتش بیانی اور ہے

ن۲ سعید حق

چل رشیدِ حق کی تو معصوم پاس
اون کی تجھپر مہربانی اور ہے

تو جیسا ہی دلبر خدا جانتا ہے — مگر دل بھی تجھکو مرا جانتا ہے

نصیحت کی حاجت نہین چارہ سازو — وہ خود عشق کا مقتضا جانتا ہے

مجھے فایدہ کیا جو شکوہ کرون مین — کہ شکوی کو شکرِ جفا جانتا ہے

کیا سارے عالم کو اک دم مین مفتون — تو کیا شیوہ دلربا جانتا ہے

مرے خاص جانب وہ کم ملتفت ہے — مجھے کسقدر مبتلا جانتا ہے

ن۲ سعید جہان

رشید جہان کی فضیلت کو معصوم
حقیقت مین سب سے سوا جانتا ہے

دیکھے فتنے جو اوسکے قامت کے — سارے انداز ہین قیامت کے

زردی رنگ و خشکیٔ لب سے — رنگ ظاہر ہین میری الفت کے
جیب و دامن کے چاک سی میرے — صاف پیدا ہین طور وحشت کے
میرے نالے محیطِ عالم ہین — وہی باعث ہین تیری شہرت کے
کیون اُٹھاتے عذاب ہجران کے — یہہ نتیجے ہین اوس کی الفت کے
جب سے دیکھا ہے آئینہ رو کو — طے کیئے ہین مقام حیرت کے
زلف کو اے صبا نہ کر برہم — ڈہنگ اچھے نہین شرارت کے

[۲۰] سعید حق

میرے حضرت رشید حق معصوم
دُرِّ یکتا ہین بحرِ وحدت کے

الفت سی بنی کچھ ہی مری جان پر ایسی — یا رب نکرون گا کبہی بارِ دگر ایسی
زیبا ہے اگر جان بہی کھاتین دیدون — لایا ہی خبر وصل کی تو نامہ بر ایسی
بیتاب ہی مضطر ہی پریشان ہی بتا کیون — آئی ہی طبیعت تری اے دل کدہر ایسی
کیون ہوش اوڑہی جاتی ہین کیا فکر ہی مجھکو — قاصد نے سنا دی خبر آکر مگر ایسی
طوفان مرے اشکونکا ہی مانع دیدار — دشمن ہی مری حق مین تو کیون چشم تر ایسی
صبح شب وصلت نے مری جان ہی کہو دی — یا رب ہو نہ دنیا مین کسیکی سحر ایسی

[۲۰] سعید دو جہان

زر کر دیا آہن سے رشید دو جہان نے
ڈالی ہے نظر کچہ دل معصوم پر ایسی

جان کا ہی کچہ خیال نہ دل کی خبر مجھے — رہنا تمہارے کوچہ مین شام و سحر مجھے
صبح شب وصال نے کیا جی جلا دیا — بادِ سموم ہو گئی بادِ سحر مجھے
نرگس کو دیکھون باغ مین کیونکر مین ہمنفس — مانع ہی بار بار کسیکی نظر مجھے

دلکو شبِ وصال مین کیا کیا لگی ہی آگ | پہونکے ہی آج دیتا ہی داغ جگر مجھے
نازک مزاجیون کو ترے دیکھہ دیکھکر | آتا ہی رحم غیر کے بھی حال پر مجھے

معصوم شہ رشید سا دیکھا نہ کوئی شخص
عالم مین یون تو ملتے ہین صدہا بشر مجھے

شہ سعید[۲]

پوچھتی ہین ہر گھڑی احباب کیا احوال ہی | خود ہی صورت سی عیان ہی جو ہمارا حال ہی
وہ تو آسان جا کہ دو دن کا وعدہ کر گئی | ایک عشق سا بھی جدائی مین یہان اک سال ہی
بیتِ ابرو ہی عبادتگاہ عشاق جہان | رُخ ترا کعبہ ہی بیشک سنگِ اسود خال ہی
آنکہہ کس مستِ مئی وحدت سے یارب مل گئی | وجد مین صوفی ہین بیخود زاہد و نیز حال ہی

ہر گھڑی پیشِ نظر ہین شہ رشید دو جہان
کس قدر معصوم اونکا دمبدم افضال ہی

سعید[۲] دو جہان

جل جل کے نارِ عشق سی ہم خاک ہو گئے | یہہ ہی مآلِ عشق کہ اب پاک ہو گئے
کرتے ہین لحظہ لحظہ گریبان کو تار تار | وحشت مین ہاتہہ پاؤن سی چالاک ہو گئے
مقراض بنکے شوقِ نظارہ لپٹ گیا | حائل جو تھے حجاب وہ سب چاک ہو گئے

معصوم شہ رشید نے ڈالی جو اک نظر
دلمین جو نقش غیر تھے سب پاک ہو گئے

شہ سعید[۲]

عدو کیون بھاگتے ہین خوف جان سے | غرض اونکو ہے میری امتحان سے
ہوا ہی اونکو شوقِ قتل یارب | مین جانِ ہر روز اب لاؤن کہان سے
رکھا محروم وصلت مین سحر تک | ہوا کتنا سبک خواب گران سے
مین ہون ممنون احسانِ نقاہت | نہین اب خوف مجکو پاسبان سے

نکل جاؤنگا جب صیاد چاہونگا نکالون آہ گرسوز نہان سے
چمن مین گل کھلے ہین دیکھو کیا کیا ہمارے نالۂ آتش فشان سے

ر۲ سعید حق
فضیلت شہ رشید۲ حق کی معصوم
زیادہ ہے مری شرح و بیان سے

لوگ کہتے ہین جہانمین کہ وصال اچھا ہے مین یہ کہتا ہون فقط اوسکا خیال اچھا ہے
دم آخر ہے وہ آئے ہین عیادت کیلئے پھربھی شوخی سے یہ کہتے ہین کہ حال اچھا ہے
وصل دلدار میسر مجھے ہو نا معلوم کبھی موقع سے اگر ہو تو سوال اچھا ہے
ذکر کرتا ہے نصیحت مین جو انکا ناصح جو کہیگا مین سنونگا کہ مقال اچھا ہے
چشم انصاف سے دیکھین مہ و خورشید اُسکو ہی کمال اونکا و یا اوس کا زوال اچھا ہے

ر۲ سعید حق
کیون نہ معصوم عنایت ہو رشید۲ حق کی
باغ ہستی مین تو اک اونکا نہال اچھا ہے

جبین سائی کیا کرتا قیامت تک مین اوس در کی اگر ہوتی مری تقدیر بھی تقدیر پتھر کی
شب ہجران ہماری ایک جزو ہی روز محشر کا ملیگی صبر کرایدل جزا بیداد دلبر کی
گلا کاٹا ہی مجھسی سخت جان کا کیسی پرسش ہے قسم کھائی صراط آخرت نے تیری خنجر کی
شکایت تجھسے ہی یارب رہون کیونکر زمین جنت مین ثنا خوان کیون ہین حوران بہشتی میری دلبر کی
شہید ناوک مژگان ہون راحت مجھکو کیونکر ہو رگ ہر تار بستر ہی مجھے اک نوک نشتر کی
شکایت کیا کرون اونکی کہ پھرتے ہین غیر و نسے مری شامت نصیبونکی مری خوبی مقدر کی

ر۲ سعید دوجہان
رشید۲ دوجہان کا اب کوئی ثانی بتا تو دے
سنا معصوم تو نے بھی زبان ہی یہ اکثر کی

کس نے جلوہ یہ دکھایا ہی خدا خیر کرے
سب سے بیگانہ بنایا ہی خدا خیر کرے

تیر مژگان نی کیئے پہلے تو دل کے ٹکڑے
اب جگر کی طرف آیا ہی خدا خیر کرے

اپنے بیگانے کی الفت مرے دل سی کھو دی
کون آنکھو مین سمایا ہی خدا خیر کرے

جان جاتی ہی مری مجھسے بھی آگی آگی
کس ستمگر نے بلایا ہی خدا خیر کرے

بعد مدت کے تو آیا مرا قاصد لیکن
کیون وہ روتا ہوا آیا ہی خدا خیر کرے

چھپکے جاتی ہو کسی شوخ کے گھر مین شبکو
خواب یہ کیا نظر آیا ہی خدا خیر کرے

تا قیامت بھی نہ اوتریگا نشہ اس مے کا
جام وصلت وہ پلایا ہی خدا خیر کرے

مجکو ڈر ہے کہ فلک کو نہ خبر ہو اسکی
اوسنے پہلو مین سلایا ہی خدا خیر کرے

کیسی حسرت سے مین کہتا ہون کہ بیٹھے ہے دل
کسی محبوب پہ آیا ہی خدا خیر کرے

شہ رشید دو جہان نے رخ مطلوب مجھے
آج معصوم دکھایا ہی خدا خیر کرے

ن ۲ ن سعید دو جہان

معصوم درد دل جو کہا ہمنے یار سے
آنسو ٹپک پڑے وہین چشم نگار سے

صدمے شب فراق کی دیکھے ہین بارہا
لیکن خدا بچائے شب انتظار سے

آئینگے اور وقت مین یہ تو ہے وقت رحم
اے مرگ مت ستا کہ جدا ہون مین یار سے

اللہ رے سوز عشق کی آتش فشانیان
اوڑتی شرارے مین مری ابتک غبار سے

اپنی بہار عشق ہے موقوف وصل پر
کیا کام ہمدمو مجھے فصل بہار سے

زاہد تمہاری زہد کا کھل جائیگا مقام
ساغر جو پی لیا کبھی دست نگار سے

اوسکی طرف ہے داور محشر یہ کیا ہوا
انصاف کی امید تھی روز شمار سے

دیکھون نہ کدھر جان جاتی ہی صبح یار کر
کہتے مین مجکو وصل مین وہ کیسی پیار سے

حسرت زدہ مرا ہون وہائی ہی عشق کی — آتی ہی یہ صدا مری کنج مزار سے

ناصح نہ کر تو پند کہ مخمور عشق ہون — فرصت ابھی نہین مجھے اپنے خمار سے

پھٹ جای کاش سینہ مرا دل نکل پڑے — اتنا ہون بیقرار دلِ بیقرار سے

ر ۲۰
سعید حق

پہنچیگا کب مراد کو حضرت رشید حق

معصوم جان بلب ہی اسی انتظار سے

ہو علاجِ وصل ایسی عاشقِ دلگیر سے — جسکی ہجران ہو مقدر پہلی ہی تقدیر سے

محوِ حیرت دیکھکر گزرا ہی اونکو کچھ گمان — مر گئے ہم جلوہ آرا رنگ کی تغییر سے

کس دہن سے عشق نی مجکو جہانسے گم کیا — ہی وجود اپنا بھی بڑھکر نسخۂ اکسیر سے

چین مدفن مین نہ آیا بعدِ مردن یا خدا — ہم تو مر کر بھی نہ چھوٹے رشک کی تعذیر سے

پھر کی ابتک تو نہ آیا کیا ہوا اُسکو وہان — وہم کیا کیا دلمین ہین قاصد تری تاخیر سے

ہی شبِ دیجور روشن تر ضیای مہر سے — گم ہوے اختر یہ کس کے حُسن کی تنویر سے

ذبح قاتل کر ذرا رک کر دمِ آخر ہی — کچھ تو حسرت نکلی اب ملکر تری شمشیر سے

ر ۲۰
سعید حق

مدح حضرت شہ رشید حق کی کیا معصوم ہو

وصف اون کا پوچھہ لیجے ہر جوان و پیر سے

الٰہی نشتر سودا ہمارے سر مین چبھے — کسیکا ناوکِ مژگان دل و جگر مین چبھے

صفاے عارضِ جانان کی کیا کرون توصیف — ہزار دشنۂ حسرت دلِ قمر مین چبھے

الٰہی خارِ محبت ہو میری حق مین تو پھول — برنگ دشنۂ خنجر عدو کی بر مین چبھے

نظر ملائین وہ ہمسے ہمین ہو عیش و سرور — وہ خار ہوکے عدو کی دل و جگر مین چبھے

ہو تم تو جلوۂ زیبا سے محوِ آئینہ - کہین نہ شانۂ سرکش تمہارے سر مین چبھے
بسوی منزلِ دلبر نہ جا سکا افسوس کہ خارِ راہ بہت پاے نامہ بر مین چبھے
شبِ وصال عدو سے تڑپ تڑپ کے کہا یہ کس کی آہون کی پیکان سے جگر مین چبھے
قبای تنگ جو پہنی ہے یہ خلش ہے مجھے کہین نہ تار زری کا تری کمر مین چبھے
شبِ وصال مری گھر نہ آسکے یارب یہ نوکِ آہِ رسا سینۂ سحر مین چبھے
کیا یہ سنگِ جدائی نے چور شیشۂ دل کہ ریزے ریزے سے شب بھر ہمارے بر مین چبھے

رشید[2] حق سوے معصوم صرف ہمت ہو
نہ رنگِ الفتِ دنیای دون نظر مین چبھے

ن ۲ سعیدِ حق

کس سی کہون مین کیا کہون جان فراق مین چلی
روتے ہین سارے اقربا تو نے کبھی خبر نہ لی -
چین نہین مجھے ذرا جب سے کہ عشق ہے ترا
دن کو فغان و نالہ ہے شب کو ہے دلکو بیکلی
سیرِ چمن کو جب گیا وہ گلِ نوبہارِ حسن -
آب حیا و شرم مین ڈوب گئی کلی کلی
شب کو وہ آے میرے گھر عیش کا حال کچھ نہ پوچھ
لذتِ وصل کیا کہون شاخ امید کی پھلی
دیکھا اثر بھی کچھ مرا کیون کہ حجاب اوٹھ گیا
کس نے اوٹھا یا پردہ کو کیسی صنم ہوا چلی
تیری ادائین قہر ہین تیری ہین شوخیان ستم

سرخی پان سے نے خون کیا اوسپہ غضب مسی ملی
غنچہ دہان و گلبدن غیرت بوے یاسمن
ناز و ادا مین بانکپن بات نبات کی ڈلی
بیٹھہ نہ دشمنون مین جان کہنا مرا ذرا تو مان
تو نے اُدہر نگاہ کی دل پہ ادہر چھری چلی

ر ۲۰ سعید
شاہِ رشید[2] دوسرا مرشد خلق با خدا
دیکھہ جہان کے اولیا تمسا نہین کوئی ولی

ناز و ادا سے مجکو بیجان کیا کسی نے — خلوت مین اپنا جلوہ دکھلا دیا کسی نے
الفت کا یہ اثر ہی کہتا ہی وہ عدو سے — بیچین ہای مجکو شب بہر کہا کسی نے
رہتا ہی مست و بیخود بیگانہ سب جہان سے — الفت کا جام ہمدم گر پی لیا کسی نے
ناصح نہ جان کہا تو میرا نہین ہی قابو — مدت ہوئی ہی دلکو ہے لے لیا کسی نے
کہتا مین رازِ پنہان محرم نہین ہی کوئی — کچہ بھی نہ سرِّ الفت مجہسے سنا کسی نے
مطلب نہین ہی کچہ بھی دنیا و آخرت سے — کافی ہی اپنا مجکو گر کر لیا کسی نے
غیرون کی میری الفت معلوم کیونکہ ہوتی — مجہسے کبہی نہ پوچھا کچہ مدعا کسی نے
الفت کا جرم رکہکر مارا ہی تو نے دلبر — عاشق سے اپنے ایجان ایسا کیا کسی نے
احباب سارے اپنے جاتے ہین پاس آکے — مرتا ہی تیرا عاشق یہ بھی کہا کسی نے
مدت کے بعد میرا اسکو خیال آیا — قاصد سے پوچھتا ہی کیا کیا کہا کسی سے

ر ۲۰ سعید عالم
معصوم میرے مرشد جو ہین رشید[2] عالم
دنیا مین کوئی ان سا دیکہا سنا کسی نے

ہم حضرت مین اگر میری رسائی ہوتی　　مسند آنکھون کی لب فرش بچھائی ہوتی

جان نثار و نہین فدا جان مین پہلی کرتا　　آپ نے صورت زیبا تو دکھائی ہوتی

چل مدینہ کو بلایا ہے تجھے حضرت نے　　یہ صدا کاش فرشتون نے سنائی ہوتی

زندہ ہو جاتا ابھی کشتۂ فرقت حضرت　　لب معجز سے تو اک بات سنائی ہوتی

غش پہ غش آتی ہین فرقت مین بُری حالت ہی　　بوی زلف اونکی صبا کاش سونگھائی ہوتی

روضۂ حضرت محبوب خدا پر مین سنے　　یہ غزل کاش مواجہ مین سنائی ہوتی

ہوتا سرسبز الٰہی مرا نخل امید　　دور سے سبزی گنبد نظر آئی ہوتی

آستانہ جو نبی کا مجھی ملتا اک بار　　مثل مہتاب جبین اپنی دکھائی ہوتی

ہفت اقلیم کی دولت کو سمجھتا ناچیز　　جسکو حاصل در حضرت کی گدائی ہوتی

چشم یعقوب کی بینائی نہ جاتی ہرگز　　خاک پا آپ کی آنکھون مین لگائی ہوتی

مجکو لیجاتے رشید دو جہان اوس پر　　سعید دوجہان

کاش معصوم یہ امید بر آئی ہوتی

ہون زار و ناتوان غم دوری سے کس قدر　　دل پاش پاش نالۂ مرغ چمن سے ہی

کیا شرح مجھسے آتش ہجران کی ہو سکے　　دود جگر نکلتا ہر اک موی تن سے ہی

کرتی ہی عندلیب تو کیون اتنی چہچہے　　آتی ہوا خزان کی مجھی اس چمن سے ہی

آج کچھ درد سوا دل مین ہی راحت کسکی　　شب کو کیا جانے ہوی اوسکو ہی صحبت کسکی

مین تو خو کردۂ الفت ہون ازل سی تیرا　　حور و غلمان کو مین کیا جانون ہی جنت کسکی

آتش دل سے مرے رنگ تمہارا چمکا　　تم بھی کہدو کہ ہوی اب یہ ملاحت کسکی

ہای کہنا یہ شب وصل کسیکا افسوس　　جان جائیگی سحر کو دم رخصت کسکی

دامِ کاکل مین پہنس گیا ہے دل — کوئی صورت بھی ہے رہائی کی-

چہوڑ کر عابدون نے مسجد کو — تیرے کوچہ کی جبہہ سائی کی

جی مین ہے اب رقیب سے ملئے — کچہہ تو صورت کرین صفائی کی

جمع ہین میکدہ مین صوفی سب — شان ہے اوسکے کبریائی کی

موت بہتر ہے قید سے صیّاد — آرزو گر کرون رہائی کی-

غزل

اگر ہی حُسن پہ نازان تو شرمسار بھی ہے — جفاشعار اگر ہے وہ غمگسار بھی ہے

تم اپنے کوچہ مین رکہنا سنبہال سنبہل کے قدم — مرا غبار ہی اوس مین دلِ فگار بھی ہے

شبِ فراق کی کیا کیا مصیبتین سہئے — قلق ہی درد ہی حسرت ہی انتظار بھی ہے

نگاہِ لطف رہیگی رقیب پر کب تک — اک اور بزم مین بیٹہا امیدوار بھی ہے

ن ٢ سعیدِ حق

رشیدِ حق مرے مرشد تمہارا اب معصوم
غمِ فراق سے نالان ہی اشکبار بھی ہے

شکر صد شکر کہ تشریف تمہاری آئی — کام شب کی مری سب حسرت وزاری آئی

ایکدم کے لئے مہلت مجھے دیدے تو قضا — لوگ کہتے ہین کہ دلبر کی سواری آئی

اپنی قسمت کا ستارہ یہ کہان سے چمکا — آج کیا کہ انہین یاد ہماری آئی

آج زلفونکو مقرر ہے کسی نے کہولا — عطر مین ڈوبی ہوی بادِ بہاری آئی

ن ٢ سعید دوجہان

شہ رشید دوجہان کہتی ہین معصوم مجھے
پھر مدینہ مین ترے آنے کی باری آئی

وہ ظلم مری جان پہ کرجاتی ہین کیسے — منہ پھیر کے معصوم گزر جاتے ہین کیسے

کس ناز سے کہتا تہا شبِ وصل وہ مجھسے — یہ زخم شبِ ہجر کے بھر جاتے ہین کیسے

اس کہنے سے ایجان مری جان ہی کہو دے — ہم شام کو یان آتے سحر جاتے ہین کیسے
جاتی ہین مرے گہر سے تو کچہہ آنکہو نمین پاتین — غیرونسے نظر پہیر کے کر جاتے ہین کیسے
تابش سے تری حسن کی ہر شام و سحر دیکہہ — ہو ہو کے خجل شمس و قمر جاتے ہین کیسے
معصوم کے فرقت مین رشید[2] دو جہان اب
اشکون مین بہے لخت جگر جاتے ہین کیسے

پہرتا ہون بیقرار مین مدت گزر گئی — تسکین کچہہ تو دے شب ہجران کدہر گئی
تاب و توان کہان ہین کہ کچہ آرزو کرون — ہر اک ادا تمہاری مرا کام کر گئی
ہمدم شب وصال کا کیا ماجرا کہون — جان وقت شام آئی تہی وقت سحر گئی
تصویر اپنی دیکہہ کے کہتے ہین بار بار — میری نگاہ آپ مرا کام کر گئی
صدمہ وصال غیر کے کیا کیا کرون بیان — ہر لحظہ میرے دل پہ قیامت گزر گئی
دلکو پکڑ کے کرتے ہین وہ بار بار ہائے — نازان ہی میری آہ کہانتک گزر گئی
خوشبو وہ وصل غیر کے پہولونکی لائی ہے — دیکہو نسیم صبح سے گل کتر گئی
تسکین اون کو وصل سے دلکو ہوی مگر — یہ کیا ہوا کہ لذت درد جگر گئی
جذب رشید[2] حق کا اثر دیکہتا ہون مین
معصوم میری حال کی اونکو خبر گئی

[2] سعید حق

میری جان مین جان آئی ترے آنے کی خبر سے
غم دوری آج چہوٹا دل و جان سے اور جگر سے
شب غم مین تم جو آئے شب عید ہے یہ میری
مجہے دن ہوا محرم جو چلے ہو تم سحر سے

کوئی اوس سے جا کے کہدے یہہ چلا جنازہ اوسکا
لب بام آکے دیکھیے ذرا وہ بھی اک نظر سے

سعید ن ۲۰
ہے رشید دوجہان سے میری عرض اتنی معصوم
کہ بلا لین آپ جلدی مجھے ہند کے سفر سے

گل عشق حضرت کھلا دلمین تو ہے — معطر ہے عالم یہ کیا مست بو ہے
ہوا اپنے محبوب کا دل مکدر — خدا سے جہان کو یہی جستجو ہے
وسیلہ ہمارے حبیب خدا ہین — یہی انبیا مین بہم گفتگو ہے
یہ غنچہ ہے شاید وہان کے چمن کا — مرے دل سے آتی مدینہ کی بو ہے
مجھے بادشاہی جہان کی ہے ذلت — گدا ہون نبی کا یہی آبرو ہے۔
نکلجاے دم آستان نبی پر — یہی ہے تمنا یہی آرزو ہے
جہان ہین وہ ہین اور ہین ہم جہان ہون — مدینہ ہی ہر دم مرے روبرو ہے
بلاتے ہین تجکو شہ ہر دو عالم — یہی اک جہان مین صدا چارسو ہے
مدینہ مین موسیٰ کرین دل کی تسکین — تجلی ذاتی وہان چارسو ہے
بہم دیتی حورین ہین جنت مین مژدہ — کہ پہولو مین یاران کے مدینہ کی بو ہے
مدینہ کی ذلت ہے اعزاز مجھکو — وہان خاکساری مری آبرو ہے
نہ دنیا کا غم اور نہ عقبےٰ کا ڈر ہے — نبی کی محبت مری چارہ جو ہے
تو ہی زلف مشکین حضرت پہ شیدا — دلا تجھسے آتی یہ کیون مشکبو ہے
جیون اور مرون الفتِ شاہ دین مین — یہی التجا ہے یہی جستجو ہے
نگاہِ ترحم نبیؐ مکرم — گدا آپ کا یہ کھڑا روبرو ہے

# حبیب خدا نے دیا شرف معصوم
## کہ شفقت ہماری تری چارہ جو ہے

جب خدا کے وہ شہ وزیر ہوے — سب رسولوں کے وہ امیر ہوے
اور رتبہ ہو اس سے کیا اعلا — رب اکبر کے وہ مشیر ہوے
انبیا اولیا ملائک بھی — انکے در کے سبھی فقیر ہوے
خاص محبوب ہین خدا کے وہ — دونون عالم مین بے نظیر ہوے
خوف باقی رہا نہ محشر کا — میرے حضرت جو دستگیر ہوے
نور حق سے ہوے ہین وہ پیدا — دو جہان کے مہ منیر ہوے

قطعہ

کیا ہی مطلع کہا ہے یہ معصوم — شاعرون کے امیر میر ہوے
ہم ہوے تم ہوے کہ میر ہوے — اون کی زلفون کے سب اسیر ہوے

غزل

کہوسلے نہ زبان محرم اسرار کی آگے — بت بنگئے واعظ مری گفتار کی آگے
پژمردہ ہی ہر گل ترے رخسار کی آگے — خاموش ہی بلبل مری گفتار کی آگے
آنکھون سے اُٹھے پردہ تو انسان یہ پکارے — کیا دولت کونین ہی دیدار کی آگے
نظارہ نے اوس آنکھ کے تو مار ہی ڈالا — کیون لائے تھے بیمار کو بیمار کی آگے
یہ حسن تو ذاتی ہی وہ ہی حسن صفاتی — دلبر ہین خجل سب مرے دلدار کی آگے
رخ پہول دہن غنچہ صنوبر قد رعنا — کیا دیکھون چمن کو تری گلزار کی آگے
گلبازی آتش کا تماشا یہ نہین ہے — دوزخ بھی ہی سرد آہ شرربار کی آگے
جو دیکھنے والی ہین ترے اونکی نظر مین — ہر پہول ہی کانٹا ترے رخسار کی آگے
مظہر ہون ترے حسن کا پاس آون تو مٹ جاؤن — سایہ کی طرح رہتا ہون دیوار کی آگے

آب آب ہی سلکِ گہر اشکون کی مقابل ، نیسان ہی خجل چشمِ گہر بار کے آگے
اُس حسنِ دل آویز کی توصیف نہ پوچھو کب رازِ نہان کہتے ہین اغیار کی آگے
اک ہاتھہ لگا دیجیے مٹ جای یہ جھگڑا سرِ خم کیے بیٹھا ہون مین تلوار کی آگے

۲۰
سعید

معصوم ہی بیتاب رشید دو جہان آپ
لے چلیے اسے سیدِ ابرار کے آگے

## خمسہ بر غزل مولانا شاہ محمد عمر مجددی نقشبندی قدس سرہ

قاصد کو ڈراتے ہو تجھے پھر نہ ملیگا اور مجھسے یہ کہتے ہو کہ رہبر نہ ملیگا
اب کہیے تو ناصح کہ وہ کیونکر نہ ملیگا خود جاؤنگا مین نامہ رسان گر نہ ملیگا
بن جاؤن گا قاصد جو کبوتر نہ ملیگا

ان روزون ہے قاتل کی کمر ظلم پہ باندہی کیا دیکھیے کرتا ہی وہ عالم پہ تعدی
مین خوش ہون کہ ہی آمین مرے دل کی تسلی سفاکی قاتل اگر ایسی ہی رہی گی
دنیا مین کسیکا ہی تن و سر نہ ملیگا

ایسا ہی یہان کون کہ وہ اسکا ہو ہمسر ہمنے تو نہین دیکھا کوئی اوسکے برابر
ممکن نہین عالم مین کوئی اُس سے ہو انور جس روز نکل آیگا پردہ سے وہ باہر
ڈہونڈے سے بھی خورشید فلک پر نہ ملیگا

رکھا ہی خدا نے مری خلقت مین غمِ ہجر جلوت مین غمِ ہجر ہی خلوت مین غمِ ہجر
فرحت مین غمِ ہجر ہی فرقت مین غمِ ہجر ہجران مین غمِ وصل ہی وصلت مین غمِ ہجر
آرام کسیطرح سے دم بھر نہ ملیگا

جھک جاؤن ہر اک جا پہ ایسا تو نہین مین بیٹھون نہ ترے در کی سوا اور کہین مین

بندہ ہون ترے در کا سُن اے پردہ نشین مین
رکھو نگا زمین پر نہ کبھی اپنی جبین مین
جب تک تری دہلیز کا پتھر نہ ملیگا

اب شوق شہادت سے ہے دن رات وہ مضطر
اور ہوتی نہین قتل کی تدبیر میسر
گر زندہ اوسے قتل سے اے شوخ ستمگر
مر جائیگا جون ماہیِ بے آب تڑپ کر
بسمل کو جو آبِ دمِ خنجر نہ ملیگا

سچ کہتا ہے معصوم کہ ہے قول سبہی کا
سایہ وہ خدا کا ہے جو ہے سایہ ولی کا
گر مرتبہ تو چاہے جنید اور سری کا
مت چھوڑ عمر ساتھ سعید ازلی کا
پھر ایسا جہان مین کوئی رہبر نہ ملیگا

## مثنوی در نعت شریف

سعید[۲]
رشید جہان عرض کیجے مری
حضورِ رسول خدا مین ابھی
کہ اے فخرِ عالم شفیع الورا
حبیبِ الٰہی شہِ دوسرا
امامِ رسل فخر آدم ہو شاہ
غریبون کے حامی ہو پشت و پناہ
مری عرض سنئے بسمعِ قبول
کہ ہے آپ کا ایک عاشق ملول
محمد محمد ہے وردِ زبان
وظیفہ ہے اوسکا یہی ہر زمان
صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم ۱۲
مسمیٰ وہ حضرت معصوم ہے
جدائی سے بیحد وہ مغموم ہے
تڑپتا وہ فرقت مین کب تک رہے
شہا حالِ خستہ وہ کس سے کہے
وہ ہے آپ پر جان و دل سے فدا
کرم اوسپہ کیجے رسولِ خدا
شب و روز رہتا ہے مضطر وہ یان
تڑپتا ہے فرقت مین شاہجہان
گذرتی ہے اسکی بصد اضطراب
جدائی کا رہتا ہے ہر دم عذاب

| | |
|---|---|
| نہین اوسکو راحت شہا ایکدم | خدا کے لیئے اوسپہ کیجے کرم |
| گدا ہے تمہارا تمہارا غلام | علیک الصلوٰۃ علیک السلام |
| کیا کام ہجران نے اُسکا تمام | ہی رحمت تمہاری پئے خاص و عام |
| پڑے اوسپہ رحمت کی گر اک نظر | تو ہو جاے حاضر ابھی آنکر |
| جو آتا ہے اوسکو خیالِ وصال | تو ہوتا ہی صدمہ اوسے بس کمال |
| حضوری وہ اپنی جو کرتا ہے یاد | وہ رہنا مدینہ مین دل شاد شاد |
| وہ حاضر مواجہ مین ہونا مدام | بصد شوق پڑہنا صلوٰۃ وسلام |
| وہ قبرِ مقدس کے ہونا نثار | فدا جان کرنا وہ لیل و نہار |
| وہ چوکھٹ پہ رکہکر سرِ عجز کو | وہ کہنا کہ مجہپر بھی کچھہ لطف ہو |
| وہ الطاف عالی جو ہوتے تھی یہان | کرے اونکی کیا اب وہ شرح و بیان |
| شب و روز رہتا تہا اوسپر کرم | نظر لطف کی اوسپہ تھی دمبدم |
| وہ الطاف عالی کو اب یاد کر | تڑپتا ہے ہر دم وہ خستہ جگر |
| لہو اوسکی آنکہو سنے ہر دم رواں | لبون پر فغان ہی فغان ہی فغان |
| نہین چین اُسکو نہین ہے نہین | وہ کہتا ہے ہر دم شہِ مرسلین |
| رہون ہند مین کب تلک ای حضور | شب و روز غم ہی کہان ہی سرور |
| خبر لیجئے اب تو میری رسول | مرادین ملین ہون دعائین قبول |
| بلا کر مدینہ مین مجکو شتاب | دکہا دیجیئے اپنا جلوہ جناب |
| اُٹھا کر شہا اپنے رخ سی نقاب | مجھے محو کیجے برفع حجاب |
| جو دیکہون وہ جلوہ تو ہو کر فنا | شہا آپ پر جان کر دون فدا |

نہ باقی رہے مجھہ مین ہرگز شعور　　جو دیکھون تو ہون ایک دریائے نور

پھر ایک اور جلوہ دکھا کر مجھے　　مقامِ بقا مین اوٹھا کر مجھے

کبھی غش مین ہوتا کبھی ہوش مین　　کبھی نعرہ زن اور کبھی جوش مینا

کبھی آستانہ پہ سر کو جھکا　　یہی عرض کرتا شہِ دوسرا

تمہارا ہون مفتون شہِ بحر و بر　　رہے اب عنایت کی مجھپر نظر

رہون تا بہر دن بہ پیشِ حضور　　نہ ہون آستانہ سے ہرگز مین دور

نہین اب نہین مجھکو تابِ فراق　　مجھی بس حضوری کا ہی اشتیاق

دمِ آخرین تک رہون مین یہین　　نجاؤن مدینہ سے ہرگز کہین

دمِ واپسین زیرِ اقدام ہو　　زبان پر محمد کا بس نام ہو
صلے اللہ علیہ و آلہ وسلم ۱۲

بقیعِ مبارک مین مدفون ہون　　مین محشر مین حضرت کی مقرون ہون

مرے اہل اولاد سارے حضور　　رہین ساتھہ میری نہون مجھسے دور

نظر ہو محبت کی حضرت مدام　　ہو مکشوف عرفان کا اونپر مقام

رہین ساتھہ میرے بحفظ و امان　　بدنیا و عقبی شہِ انس و جان

سبھی دوست میری رہین میری ساتھہ　　بدست مبارک رہی میرا ہاتھہ

ہون **معصوم** کی سب مرادین حصول

بحقِ امامین و زہرا بتول ؑ

تمت

# قطعات تاریخ طبع انتخاب معصوم

## از نتائج طبع انور افصح زمان استاد سخنوران جناب منشی امیر احمد صاحب المتخلص امیر لکھنوی سلمہ اللہ القوی

حضرت معصوم کا ہر شعر ہے مطبوع طبع
ہو رہی ہی اسکی اقلیم سخن مین دہوم آج
تو بھی کہہ کسب سعادت کے لئے تاریخ امیر
چھپ گئے افکار دربار شہ معصوم آج

## ریختہ قلم اعجاز رقم طوطی انجمن بلبل ہند جہان استاد فصیح الملک نواب مرزا خان بہادر المتخلص بداغ دہلوی سلمہ الملک القوی

۱۳۱۴

ہی یہ دیوان جناب معصوم — اسکو مین طور سخن کہتا ہون
اور تاریخ جو پوچھو ای داغ — چشمۂ نور سخن کہتا ہون

۱۳۱۴

## نتیجہ طبع حافظ مولوی محمد مصباح الغنی صاحب المجددی المتخلص مصباح سلمہ فالق الاصباح

یہ دیوان ہی مصباح کیا لاجواب — ثناخوان ہین جس کے صغیر و کبیر
سمجھتے کلام اپنا یکسر غلط — جو اس دور مین ہوتی مرزا و میر
ہراک جان کرتا ہی اس پر نثار — مضامین ہین اس مین وہ دلپذیر
ہی دلچسپ غزلون کا وہ سلسلہ — گرفتار ہین جسکے برنا و پیر
بیان کیا ہو مجھسے طبیعت کا جوش — خجل اوس سی ہوتا ہی ابر مطیر
برستا ہی کیا نور ہر شعر سے — مصنف جو ہین اسکے روشن ضمیر

وہ ہین مسندِ فقر کے بادشاہ — برابر ہین اون کو فقیر و امیر
بھلا اونکی تعریف کیا مجھسے ہو — نہین کوئی عالم مین اونکا نظیر
وہ حضرت ہین معصوم ہین شاہ ہین — زمانہ کے مرشد زمانہ کے پیر
وہ کرتے ہین مجھپر عنایت بہت — کرم اون پہ فرماۓ رب قدیر
کلام اون کا جس دم مرتب ہوا — ہوی ذکر تاریخ کی ناگزیر
رہِ دوستی سے یہ کہنے لگی — مرے گوش دل مین قلم کی صریر
سرِ دشمنِ دین اوڑا کر کہو — یہ دیوان پاکیزہ ہے بے نظیر

## از نتایج صاحب حافظ مولوی محمد ابوالشرف صاحب مجددی المتخلص بہ شرف فرزند سعید حضرت مصنف جعلہ اللہ سعیدا

نکلا وہ کلام آج جس سے — نکلیگا جہان مین نام حضرت
پڑہتے ہین درود سن کے قدسی — اے صل علی کلام حضرت
اللہ رے فصاحت و بلاغت — سحبان بھی ہے اک غلام حضرت
منقوط مین ہے شرف یہ تاریخ — مقبول ہے سب کلام حضرت
۱۳۱۴ھ

### وله

ہوا مطبوع جب حضرت کا دیوان — خیال آیا کرون تاریخ منظوم
ندا آئی سرِ دشمن اوڑا کر — شرف کہدے کھلا ہے باغ معصوم
۱۳۱۴ھ

### وله

جب طبع ہوا کلام حضرت — اقلیم سخن مین پڑگئی دہوم
تاریخ کہی ابو شرف نے — بیمثل ہے انتخاب معصوم
۱۸۹۷ع

شرف دیکھ لے تو بستان حضرت **وله** کھلا ہے نیا اب گلستان حضرت
کہی سینے منقوط حرفون مین تاریخ چھپا ہے یہ کیا خوب دیوان حضرت
۱۹۰ ۱۸ ع

**وله**

حضرت کا چھپ گیا جو سے دیوان لاجواب
عالم مین یہ بجز و نیا گلستان ہوا
تاریخ کی تھی فکر مجھے اندلوزن بہت
صد شکر میرے حال پہ جو مہربان ہوا
آئی ندا یہ غیب سے کیون سوچ مین ہے تو
لکھدی ابو شرف کہ مرغوب جان ہوا

**از طبع رسای حافظ مولوی محمد ابو الفیض صاحب مجددی المتخلص بہ فیض**
**فرزند رشید حضرت مصنف جعله الله رشیدا**

میرے والد کا جب چھپا دیوان سارے عالم مین پڑگئی اک دہوم
فیض دل نے مرے بھی یہ چاہا کردن تاریخ اسکی مین منظوم
آسمان سے یہ آئی مجکو ندا بسال فصلی ہے غنچہ معصوم

**از نتائج طبع حافظ جلیل حسن صاحب المتخلص بہ جلیل سلمہ الله الوکیل**

ہے کلام حضرت معصوم بھی کس شان کا دل کا یہ مطلوب ہے محبوب ہے یہ جان کا
صنعت تعلیل مین لکھہ سال اسکا جلیل خنجر و نشتر ہے ہر ہر مصرع اس دیوان کا

**ریختہ قلم عنبر رقم مرزا احمد علی صاحب المتخلص بہ کوکب سلمہ الملک الولی**

ہمام شریعت امام طریقت بود خواجہ معصوم شیخ زمانہ

وجودش بود نور چشم حقیقت　　یم معرفت را چو دُرِّ یگانہ
سرایم چہ اوصاف انفاس پاکش　　ہمہ عاشقانہ ہمہ عارفانہ
چو در قالب طبع دیوانش آمد　　بجان گشت مطبوع اہل زمانہ
فلک گفت کوکب کہ تاریخ طبعش　　بگو واری ار دعوے خادمانہ
بریدہ ہمی فرق اعداے دین را　　دلم گفت - افکار شیخ زمانہ
۱۵ ۱۳ ۱۳۱۴ ھ

**چکیدۂ قلم حافظ امیر حسین صاحب مجددی وکیل ہائی کورٹ نظام حفظہ الملک العلام**

ہی حضرت معصوم کا دیوان وہ دل آویز　　عاشق ہوا جس شخص نے دیکھا ہی اکبار
کیا صاف زبان پائی ہی کیا حسن طبیعت　　پاکیزہ مضامین ہین چمکتے ہوئے اشعار
تڑپاتی ہین اشعار پہڑکتے ہوی اسکے　　بیساختہ رو دیتی ہین پڑہکر جگر افگار
ہر شعر ہی غنچہ گل نسرین و سمن کا　　ہر صفحہ ہے دیوان کا اک تختۂ گلزار
جو نقطہ ہی کاغذ پہ وہ اک پہول کہلا ہے　　جو حرف ہی دکہلاتا ہی وہ جلوۂ دلدار
جو سطر ہی دیوان کی موتی کی لڑی ہے　　اشعار مین یہ یا کہ گندہی ہین دُرِ شہوار
نشتر ہے رگ جان کا ہر اک مصرع دیوان　　چبہتے ہین کلیجہ مین موثر ہین وہ اشعار
نعتیہ مضامین ہین بہی عجب شوق بہرے ہین　　تاثیر مین اعجاز دکہاتی ہین یہ ہر بار
لوٹے وہ مزے لطف اُٹھا لو اسی پڑہکر　　جس شخص کے دلمین ہو ولاے شہ ابرار
تعویذ سمجہتے ہین اسے صوفی صافی　　دلمین اسے جا دیتی ہین رندان قدح خوار
اسرار وہ کہولی ہین جو تہی سینہ مین پنہان　　اک شعر بہی دیوان مین نہین ہی کہین بیکار
ہین اسکے مصنف بہی تو اک شیخ زمانہ　　کیونکر ہو دیوان یہ گنجینۂ اسرار
ترتیب امیر اسکی ہوی جبکہ مکمل　　تاریخ کی خواہش ہوی ہر ایک کو اکبار

مین نے بھی جو چاہا کہ بہار یہ لکھون سال | دل نے کہا - دیوان ہے یہ گلشن بہار

**نتیجہ طبع رسای حافظ لطیف احمد صاحب مجددی سلمہ اللہ الملک القوی**

چھپا جب کہ دیوان حضرت کا یہ | کہا سب نے پڑھکر یہ ہے لاجواب

لطیف اسکی تاریخ ہے عیسوی | یہہ ہے بے مثل ہے گوہر انتخاب

**ریختۂ قلم میان محمد محی الدین حسین صاحب مجددی سلمہ اللہ الملک العلی**

یہہ ہے ایسا کلام پاک وصاف | دیکھنا چاہیئے نظر روی ادب

فکر تاریخ طبع مین موجب | لکھہ چھپا انتخاب معصوم اب

**ریختۂ قلم مولوی حبیب الرحمن صاحب مجددی سلمہ اللہ الملک العلی**

حضرت شاہ کا کلام شریف | حیدر آباد مین دکن سے چھپا

اے حبیب اوسکی طبع کی تاریخ | مین نے ہاتف سے جب کہا کہ بتا

آسمان سے بصد نشاط وسرور | گلشن فیض بے حد اوسنے کہا

**ولہ**

واہ کیا دیوان ہے صل علے | دلستان ہین لفظ معنی دلپذیر

مین نے تاریخ اوسکے چھپنے کی حبیب | لکھے کیا زیبا کلام بے نظیر

**ولہ**

چھپا میرے حضرت کا دیوان جب | اوسے جس نے دیکھا وہ شیدا ہوا

اگر اوسکے الفاظ ہین دلفریب | تو معنے مین بے شک ہے جادو بھرا

ہر اک بیت دیوان کی ہے لاجواب | جو مصرع ہے اوسکا وہ ہے دلربا

لکھون اوسکی تاریخ مین اے حبیب | میرے دلمین اس بات کا سوچ تہا

کسی نے یہ مصرع پڑھا چرخ پر | فصاحت کا دفتر چھپا واہ واہ

## از طبعزاد میان محمد اسحاق صاحب مجددی سلمہ اللہ الملک الولی

کلام حضرتِ معصوم لاجواب ہوا — نہ کس طرح سے ہو ہر دل عزیز اے اسحاق
جہان مین آج یہ دیوان انتخاب ہوا — سرِ الم کو اڑا کر کہو یہ تم تاریخ
۱۳۱۴

## از طبعزاد منشی محمد عبد الحفیظ خان صاحب برادر نعمانی مدرس دینیات مدرسہ آصفیہ سرکارِ عالی

امیر کشور فیضان آن شہ — کلام شیخنا معصوم قیوم
رفیع المنزلت ذی الفضل واللہ — فقیہ و کاشف اسرار مکتوم
کلام شیخ دوران چھپ گیا وہ — ہوا مطبوع سال طبع سن لے
۱۳۱۴ھ

## خاتمۃ الطبع

الحمد للہ والمنہ انتخاب معصومیہ کہ مشاہدۂ جمالِ صورتش کرشمہ اندوز اربابِ طریقت و معاینۂ جلوہ آش شاہد افروز عشاق حقیقت ست بصحتِ تمام وحسنِ انتظام در مطبعِ فیض الکریم واقع بلدۂ حیدرآباد دکن باہتمام بندۂ کمترین طالب ثواب محمد عبد الوہاب بزیور طبع محلی و مزین شدہ ہدیۂ مشتاقان شد و تاریخ طبعش از جانب منبع منصۂ عرض چنین در آمد۔ **قطعہ**

ش شادان فرحان زین کلام پاک و در گفت شگفت — غ غوغائیانِ گلبنند از ہر طرف الحان کنان
۳۰۰ — ۱۰۰۰
دہ در گوش من سالِ طبع گلزار معصومی شگفت — ی یاران چو کردم جستجو از باغِ دل گفتا فلک
۱۳۱۴ھ — ۱۳۱۴ھ

(الکاتب محمد عبد الرحیم)

آخری درج شدہ تاریخ پر یہ کتاب مستعار
لی گئی تھی مقررہ مدت سے زیادہ رکھنے کی
صورت میں ایک آنہ یومیہ دیرانہ لیا جائے گا۔